# تقریظ پیراہن یوسفی ترجمہ مثنوی مولوی معنوی مطبوعہ سابقہ از جلال صاحب اندرابی مصحح مطبع

کو زلیخا کہ نقد دل آرد
یوسفی جلوہ کردہ در بازار

کدھر ہین وحدت کے رنگ کی رنگی ہوئی شوخ رنگ تنگ قبائین پہننے کے مشتاق ایسے چالاک دامن عاشق مزاج جنگلی ہستیون کے جامہ کی شوق کے ہاتھون دھجیان اُڑی ہوئی ہون - کہان ہین حقیقت کے ناپیداکنار دریاؤن مین گوہر مقصود کے واسطے غوطہ لگائے ہوئے ایسے چابک فن تیراک جن کے وجود کی کشتی پر موجون کے شمار سے زیادہ مصیبتین گزر گئی ہون - ہوشیار ہو جائین شاہد تمنا کی دید کی آرزو کے شوق مین بیخودی کی گہری نیندون کی مست آنکھین ادھر آئین نعل در آتش شوق کے پاؤن سے منزل طلب کی وسیع سنگلاخ زمینون مین جادۂ مستقیم ڈھونڈھتے ہوئے شب و روز سرگردان ہین ہم انھین سیدھی راہ کا سچا راہنما بتائین - زلیخا کے مانند جن کے جسم و جان کا خزانہ پکے اور سچے عشق کی دولت سے مالامال ہے نقد دل بکف اس بازار مین آئین حضرت زلیخا کی طرح کسی رشک یوسف کے غم فراق نے جن کی منتظر آنکھون مین دن و رات کو ایک ہی سا جلوہ دے رکھا ہے اس پیراہن یوسفی کو آنکھون سے لگائین پاک محبوب کے پاک وصل کی پاک شراب کے شوق مین جنھون نے آنسوؤن کے روان دریا مین اپنے دل کے جام کو دھو دھو کے آئینہ کی صورت چمکیلا بنا لیا ہے جلدی اس میکدے مین تشریف لائین - غنچون کی شکل جن کے دل آگاہی کی نسیم فیض کے ایک جھونکے کی راہ دیکھ رہے ہین اس باغ کی بہار کی ہوا کھائین - یہ اُسی باغ کی بہار کے حسن کا جادہ عکس ہے جس کے ناشگفتہ غنچون نے ہزارون بلبلون کی طرح اپنی شگفتگی کے حسن صفا کے ذوق دید کا آئینہ بنا دیا ہے - یہ اسی گنجینہ کا خزانہ ہے جس کی ادنی نقد کے بے پرکھے ہاتھ آجانے کی امید پر لاکھون نے اپنی دونون جہان کی راحت کی دولت کو لٹا دیا - ہمارے از خود رفتہ ہمارے بیقرار شوق ہمارے گریز پا ہمارے گسستہ عنان شوق سخن سنجی نے ہماری مرتبہ شناس سخن سنج ادا فہم زبان کو ایسا مست ذوق گفتار نہین کر رکھا ہے کہ اس کے ایک ایک ورق کو ہم القٰہ علی وجہہ فارتد بصیرًا کا پورا پورا مصداق کہنے مین کچھ بھی تامل کرتے لیکن ہم اپنے بادۂ ادب کے مست سرشار کی کمال مستی کے حد سے زیادہ ممنون ہین جس نے اُس ذوق کی تیز تلوار کا شہید خود ہماری زبان ہی کو بنایا اس کی تیزی نے اسی کی تمنا کا خون کیا اب ہم کہین تو کیا کہین اور کیونکر اور کس زبان سے کہین لکا تیہ ؎

بس ہس از ذوق گفتارم کہ از لب چون چکید اینجا　　زبان خود می کشد شمشیر و خود گردد شہید اینجا

جب دنیوی علائق مین اُلجھے ہوئے شوق کے آغوش کو اس خلعت گران بہا کے صرف ایک نظر دیکھ لینے کے یہ عزت بخشی

---

سلہ یہ آیہ کریمہ سورہ یوسف مین واقع ہے خلاصہ یہ کہ یدربزرگ حضرت یوسف کے فراق مین روتے روتے اندھے ہو گئے تھے جب حضرت یوسف نے اپنا پیراہن ملبوس مستعمل بھیجا اور حضرت یعقوب کی آنکھون پر ڈالا تو حضرت یعقوب بینا ہو گئے ترجمہ اس آیہ کریمہ کا یہ ہے پس ڈالا اُس پیراہن یوسفؑ کو اوپر منہ یعقوبؑ کے پس ہو گئے بینا ۱۲

ہماری زبان جان سپاس رشک یعقوب کے سراسر جلوہ نے یہ کچھ بینائی افزا اثر ڈالا دیکھیں اب اُن نظرون کی دلی آنکھون پر اس حقیقی شاہد کے حسن کی جلوہ گری کا اثر کیا پڑتا ہے جنھون نے اپنی ذات کے آئینون کو ماسوا کے رنگ کی آلودگی سے پاک وصاف کر رکھا ہے ایسے شراب ذوق کی عقلی زبانین کیا کہتی ہین کیا کیا لذتین اُٹھاتی ہین جنھون نے اپنی جان کے مذاق کو بُری آلودگیون سے بچانے کے واسطے ترک لذت کردیا ہے اُن دلون مین اس شاہد کے حسن کا جلوہ کہان تک پاؤن پھیلاتا ہے جن مین سوا اُس کی جلوہ گری کے دوسرے کے گزرنے کا خیال کرنا بھی محال ہے خیر اگلے حضرات کے حق مین تو جہان تک مفید ہوسکتا ہے ہوگا اور ایسے ذوق و شوق والے طالب تو بس درجہ مفید ہون گے - اب ہم اس دلربا سے اُس دلدادہ عاشق کی تعریف کرتے ہین جس نے اس کے دلنواز حسن سے پورا پورا حسن مذاق حاصل کیا - جس نے اُس محبوب کا ایرانی اور شیرازی لباس اُتار کے سواد اعظم ہندوستان کے اس خوشنما لباس سے آراستہ کیا جس سے اُس کے اصلی حسن کا فروغ اتنا بھی کم نہین ہوا اور اس قدر بھی نہین گھٹا جتنا کسی ایرانی شوخ وشنگ دلربا کی دلربائی کا شکوہ حسن ہندی سے عام یا خاص پوشاک سے متغیر یا اثر پذیر ہوجاتا ہے جس نے ایک ولایتی باغ کے حسن بہار کے پورا عکس اپنی طبیعت کے فوٹوگرافک کے ذریعہ سے ہندوستانی انھین حدود کے ایک خود آراستہ باغ مین اس جوش بہار کے ساتھ چمن در چمن شاخ در شاخ گل تماشائیون کو دکھا دیا مین نے عارف معارف حقیقت جناب مولوی محمد یوسف علی شاہ صاحب گلشن آبادی نے جن کی طبیعت کے باغ وبہار مشاہدہ کرکے جنکی بلبلون کی سی نغمہ پرور زبان کے لحاظ سے ان کے متوطن کو جس کی خاص ان کی ذات کی وجہ سے زینت آلودہ اور اسم بامسمی کرسکتے ہین معتقد اے عارفان کاملین مین جناب مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ کی مثنوی کا شعر بشعر ترجمہ وشرح آٹھ برس کی عرق ریزی مین نظم ونثر کو انجام ہو مچایا اور با وجود اس التزام کے کہ ایک شعر کا ترجمہ حتی الامکان لفظ بلفظ ایک ہی شعر مین کیا ہے دلچسپی اور دلآویزی نظم مین کوئی نقصان نہین آنے دیا سچ ہے ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء و واقع مین یہ شریعت کا دستور طریقت ہادی کا فخر معرفت کا آئینہ عجب خوش طالع ادا غریب شاہد ہے جس کا جلوہ حسن پر رنگ کی رنگ آمیزی سے دوبالا ہی ہوتا ہی چلا آتا ہے بغیر لباس ہوا تو ایسا دلکش ایسے ہی نازک خیالی سخن شناس کے اہتمام سے اب اُس پوشاک پرزیور طبع سے آراستہ کیا تو ویسے ہی کامل فن نازک مزاجون کے مرتبہ شناسی نے جس مطبع کا حسن طبع اسوقت روے زمین کی کتابون کے عنوان مین چاند کا دعوی کررہا ہے جسکے کارخانہ مین عام کارپردازان کا حسن انتظام سوقت نظم پروین کو شرمارہا ہو جسکے مطبع کے ادنی ادنی کاتبون کے سامنے بڑے بڑے اُن کتابون کے ورق مکتوب ہین جس کا ہر ہر ریسمین اوراق فلک پر اپنا چھاپہ چھاپ دینے کا ارادہ کررہا ہے یعنی ہنرمندان کے قدردان فطرتی اولوالعزم جناب منشی نولکشور صاحب مالک مطبع اودھ اخبار نے بصرف کثیر پانچ سال کی مدت مین کمال صحت وزیبائی سے طبع کرایا اور بہ نظر برین کہ سالکان سالک تصوف حضرت مصنف مدظلہ کی جانکاہی کی پوری پوری داد دیوین زیادتی مصارف حجم سے قطع نظر کرکے اس ترجمہ کو حائل متن چھپوایا الحمد للہ علی ذلک

# مولد شریف یوسفی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | عشق دل کو مرے لگا دیجئے | حسن اپنا مجھے دکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | اے خدا کے حبیب اک جلوہ | اپنی صورت کو پھر دکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | مین ہون بیمار عشق کا صاحب | شربت وصل کی دوا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | جس پہ اللہ کو رجھایا ہے | وہی صورت مجھے دکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | تا کہ لکھون مین آپ کا مولد | علم باطن مجھے سکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | ہو وے شیرین کلام تا میرا | چاشنی اپنی کچھ چکھا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | تا معطر جہان ہو مجھ سے | اپنی بو سے مجھے بسا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | یہ تمنا ہے دل کو اب میرے | واصل حق مجھے کرا دیجئے |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | لکھا ہے آپ کا جو یہ مولد | اپنے یوسف کو کچھ صلا دیجئے |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| رب صل علی امام المرسلین | الف الف مرة فی کل حین | حمد خالق ہے و نعت مصطفےٰ | ذکر باہم کرنا حسن و عشق کا |
| کر تو حسن و عشق کا اب کچھ بیان | تا کہ حمد و نعت سب پہ ہو عیان | عشق کیا شے ہے کسے کہتے ہین عشق | کون رکھے عشق اور ہے کس مین عشق |
| حسن کسکا نام اور کیا چیز ہے | کون رکھتا ہے تمیز اس حسن سے | جانتے ہین اور نہین کچھ جانتے | یہ عجب اک بھید ہے اللہ سے |
| لیکن اُسپر بھید اُسکا کھل گیا | جس کو ہے حب خدا و مصطفےٰ | جو کہ پہچانے اس حسن و عشق کو | وہ خدا و مصطفےٰ کا دوست ہے |
| حسن جو کہ عشق سے پیدا ہوا | ہے یہ مولود نبی کی ابتدا | گرچہ ہے مولود کا اکثر بیان | وہ ہی جسم اور کہتا ہین ہو مغز جان |
| جان اب تو شرح مولود مین | راز حسن و عشق کا لکھتا ہون مین | عشق ہے اک نام ذات کبریا | حسن ہے اک نام نور مصطفےٰ |

عشق ہے در اصل ذات کبریا
حسن ہے در اصل نور مصطفی

عشق کے پر جوش سے عالم ہوا
حسن کے پر جوش سے آدم ہوا

عشق کا عالم مین ہی سارا ظہور
حسن کا آدم مین ہی اظہار نور

عشق کا اور حسن کا ہے سب ظہور
عشق کا اور حسن کا ہی نام نور

کر تو اب تفصیل اس اجمال کی
تا کہ ظاہر سب پہ ہو نور نبی

عشق ہے دریائے ذات سرمدی
حسن ہے دُر صفات احمدی

عشق سے پیدا ہوا عرش برین
حسن سے پیدا ہوا فرش زمین

عشق سے اور حسن سے روحانیان
عشق سے اور حسن سے جسمانیان

نور نام اللہ محمد کا ہوا
اسلئے کہ حسن و عشق ہی ایک سا

اس غزل سے جان تو کچھ راز کو
ورنہ کیا جانے نیاز و ناز کو

## غزل

شاہ کون و مکان بنا ہی عشق
جلوہ فرمائے کن ہوا ہی عشق

نور عرش برین و مہر زمین
ظاہر و باطنا بنا ہے عشق

حق جمیل و جمال کا محبوب
حسن کا جو کہ مبتلا ہے عشق

مثل احمد نہین ہی کوئی حسین
جس پہ اللہ کو آگیا ہے عشق

عشق ہادی و عشق مرشد ہے
عشق طالب و مدعا ہے عشق

عشق عاشق ہی عشق ہی معشوق
خود کے اوپر ہی خود فدا ہی عشق

حسن یوسف کا جو ہوا بھوکا
جون زلیخا اُسے بلا ہی عشق

ہادی راہ و پیشوا ہے عشق
طالبون کا خدا نما ہے عشق

اُسپہ ظاہر ہوا ہے حسن ازل
جسکی آنکھون مین بس گیا ہی عشق

کیون نہ چاہے خدا محمدؐ کو
پردہ دار اُنکا ہو گیا ہے عشق

اول آخر و ظاہر و باطن
عشق اللہ و مصطفیٰ ہی عشق

عاشقون کے لئے ہدایت ہے
جس جگر کے لیے دکھا ہے عشق

کیون نہ عاشق کو عشق سے ہو شفا
خود مرض عشق خود دوا ہے عشق

حسن یوسف کا جو ہوا خواہان
اُسکا عاشق خود ہو گیا ہے عشق

الف صلوا علی اولی العربی
سید الانبیاء و العجمی

بھیج لاکھون درود اور سلام
اس مدینہ کے چاند پر تو مدام

یہ روایت کرتے ہین سلطان جی
یعنی محبوب الٰہی دہلوی

آئینہ اک عالم لاہوت کا
پیدا کر کے خود ہوا جلوہ نما

عشقبازی سے تھا جو کہ مدعا
وان نہ کامل عشق کو آیا مزا

پھر سے کردہ عالم ملکوت کو
لایا صورت مین کہ تا تسکین ہو

آخر اس پردہ مین جلوہ حسن کا
جس طرح چاہا تھا ظاہر ہو گیا

حسن کی خاطر جہان پیدا ہوا
عالم ناسوت کو مظہر کیا

ہے یہ سب تفصیل اس اجمال کی
جو مین لکھتا ہون یہ میلاد نبی

جو کہ ذات پاک شاہ عشق نے
عشق بازی کرنا چاہی آپ سے

حسن کی صورت اُسے آئی نظر
دیکھ اُس کو ہو گیا مشتاق تر

عالم جبروت پھر ظاہر کیا
تا کہ تسکین ہو نہ پایا مدعا

جو نہ لذت پائی اُس صورت سے بھی
عالم ناسوت کی تخلیق کی

عشق کو جب تب حسن سے تسکین ملی
عشق بازی کی ہی یہ جلوہ گری

اسلئے لولاک اللہ نے کہا
مصطفیٰ کو تا ہونے وہ مبتدا

اس غزل سے جان حسن و عشق کو
تا نیاز و ناز ظاہر تجھ پے ہو

## غزل

دل مرا عشق سے پُر نور رہا خوب ہوا
خانہ ویران مرا معمور ہوا خوب ہوا

مظہر حسن کو عشاق ہر اک دیکھے گا
عشق کو حسن جو منظور رہا خوب ہوا

آتش عشق نے دل کو کیا روشن میرے / زنگ دل کا مرے کافور ہوا خوب ہوا
پردۂ حسن مین ملتا ہی ہر اک جا جو صنم / اُس کے ملنے کا یہ دستور ہوا خوب ہوا
درد فرقت سے نہین تھمتا ہے آنسو اکدم / چشم گریان مین جو ناسور ہوا خوب ہوا
سرمگین آنکھ مین پتلی کو دکھا نور کلیم / ڈھیلا آنکھون کا اگر طور ہوا خوب ہوا
چشم غم دیدسے تیرے مئے وحدت ٹپکی / دید سے دیدہ جو انگور ہوا خوب ہوا
کیفیت ڈاک کی اب خوب نظر آئے گی / یہ نگین رخ کا جو بلور ہوا خوب ہوا
کفر و اسلام چھٹا عشق مین یوسف تجھسے / رات دن کا یہ خلش دور ہوا خوب ہوا

نہ کھٹکا دلسے یہ تیرے

**الف صلوا علی اول العربی**

ہے حدیثون مین یہ قول مصطفیٰ
سب شیونات اسمین تو موجود تھے
گرچہ اعیان اُسمین بھی موجود تھے
یعنی اعیان اور شیونات عیان
تیسرے ملکوت مین جلوہ کیا
یعنی اس رہ سے بنایا آب کو
صف بصف ہوکر اُسے سجدہ کیا
جس نے سجدہ ایک اول کو کیا
دونون سجدون سے کہ جو تھا مرحلا
باد سے پھر آب کو ظاہر کیا
اُس کو مسجود ملائک خود کیا
سجدہ پہلے روح نے کس کو کیا
نور احمد جبکہ نور حق سے ہے
نور اللہ کا ہے نور احمدی
حسن کے جو راز سے ہین آشنا

**سید الانبیاء والعجمی**

کنت کنزاً مخفیاً حق نے کہا
پر نہ ظاہر خوب وہ اس سے ہوئے
حسب دلخواہ پر نہین ظاہر ہوئے
روح بن کر ہو گئے بالکل عیان
دیکھا تب ارواح کو اس خوشنما
کہ مین رب ہون تمہارا جان لو
کھل گیا سجدہ سے سب اچھا برا
پہلے مسلم بعدہ کافر گیا
اول و آخر مین وہ کافر گیا
آب سے پھر خاک کو باہر کیا
اور نفخت فیہ من روحی کہا
کون مسجود ملائک پھر ہوا
روح آدم ہو گئی اللہ سے
نور احمد روح آدم کی ہوئی
وہ ہین بیشک عاشقان مصطفیٰ جو

**بھیج لاکھون درود اور سلام**

یعنی اک نور اُس نے با جملہ صفات
دوسرے اُس نے تجلّی پھر کری
تیسرے اُس نے تجلّی کی وہان
پہلا جلوہ عالم لاہوت تھا
چشم نورانی مین اُن سب کو لے کہا
سب نے اُس دم تب کہا قالو بلیٰ
جس نے سجدہ اول و آخر کیا
جس نے سجدہ ایک آخر کو کیا
نور سے پھر نار کو پیدا کیا
جسم آدم اُن سے پھر پیدا کیا
روح پیدا نور احمدؐ سے ہوئی
پس ہوا ثابت کہ نور احمدی
نحن اقرب کہتا ہے وہ اسلئے
حسن آدم زاد مین اجکل وہی
بھید اسکا اس غزل سے جان تو

**اُس مدینے کے چاند پر تو مدام**

ظاہر اپنے سے کیا مانند ذات
صبح کاذب کی طرح بس وہ دکھی
مثل دن کے ہو گیا سبکچھ عیان
دوسرا وہ عالم جبروت تھا
اور الست بربکم سب کو کہا
یعنی تو رب ہے ہمارا اے خدا
وہ مسلمان اور مسلم ہو گیا
پہلے کافر بعدہ مسلم گیا
نار سے پھر باد کو افشا کیا
اور اس مین روح کو لاکر رکھا
حق نے روح اپنی اُسے کیسے کہی
باصفات و ذات روح آدم کی تھی
جسم آدم کو کہ روح حق کی رکھے
جلوہ کرتا ہے بجانے پر کوئی
تا صفائی ہوئے تیری جان کو

## غزل

محمدؐ کی حقیقت کو ذرا جانا نہ پہچانا / خدا سے اُنکو باطن مین جدا جانا نہ پہچانا

| | |
|---|---|
| سراپا جلوہ حق ہین وہ نور ذات مطلق ہین | بشر کی شکل صورت مین گویا جانا نہ پہچانا |
| خدا کا نور احمدؐ مین بنا کر جسم کا پردہ | تریسٹھ سال دنیا مین رہا جانا نہ پہچانا |
| فرشتون نے اُنھین سجدہ کیا تو شکل آدم مین | مگر کچھ حسن کو اُن کے ذرا جانا نہ پہچانا |
| سنا حورون نے پردہ سے اُس آواز الستی کو | کہ کہتا کون ہے اس کو خدا جانا نہ پہچانا |
| احد کا بیخودی سے دیکھ تو ہم شکل احمد کو | محمدؐ کو خودی سے گر خدا جانا نہ پہچانا |
| نظر کر حسن احمدؐ کو اے یوسف چشم معنی سے | زلیخا کی طرح گر ظاہرا جانا نہ پہچانا |

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیا و العجمی | بھیج لاکھوں درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| راوی لکھتا ہے کہ حسن عشق کا | نور اُس خالق نے جب پیدا کیا | تب امانتدار اُس کے واسطے | اک ہوا درکار تا کہ اُسکو دے |
| جب کہ حسن و عشق کو ظاہر کیا | اور پر عالم کے نہین اُس نے لیا | آسمان و کوہ نے حق سے کہا | کہ یہ ہم سے بوجھ بھاری کب اٹھا |
| اس امانت کو اُٹھائیں ہم اگر | ٹکڑے ٹکڑے ہو ہمارا جسم و سر | بوجھ بھاری تب وہ آدم نے لیا | آگے حق کے ظالم و جاہل ہوا |
| پر نہ جانا پہلے حسن و عشق کو | کہ یہ کیا ہے چیز اور کیا اس سے ہو | گرچہ جنت مین تھیں ساری نعمتین | پر نہ تھین آدم کو اس سے فرحتین |
| پیدا اُن کے دل سے حوا کو کیا | اُنکا تب جنت مین آخر دل لگا | گویا اُن سے حق نے صورت حسن کی | پیدا کر کے عشق کو تسکین دی |
| جیسے پہلے عشق کو تسکین ملی | ویسے ہی اس شکل سے تسکین ہوئی | اس لئے ہوتا ہے عورت کو حجاب | مرد سے کہ حسن سے لاتا ہی تاب |
| مرد کی صورت اگرچہ خاص ہے | لیک عورت بھی اخص الخاص ہے | حسن جو کہ عشق کو مرغوب ہے | مرد کو زن اس لئے محبوب ہے |
| گویا آدم عشق و حوا حسن ہے | حسن سے عشق اسلئے رغبت رکھے | سارا عالم پیدا حسن و عشق سے | جو نہ جانے وہ نہین انسان ہے |
| جبکہ حوا سے ہوئے آدم جدا | تب یہ بھید آخر کو آدم پر کھلا | کہ جہان اس حسن کی خاطر بنا | اور کیا مجکو بھی جنت سے جدا |
| آدم عشق و حسن سے بالا ہوا | آدم حسن و عشق کا پتلا ہوا | عشق سے انسان ہوا ہی بس شریف | حسن کے انسان ہوا ہی بس لطیف |
| پیدا آدم عشق بازی کو ہوا | ورنہ طاعت کو ملائک کم تھے کیا | ہے وہ عشق و حسن نور احمدی | جسم مین کرتا ہے وہ جلوہ گری |
| مصطفےٰ کو ظاہر اللہ نے کیا | اب کرے ظاہر خدا کو مصطفےٰ | بھید حسن و عشق کا اُس پر کھلا | جس کے رہبر انبیا و اولیا |
| | اس غزل سے جان تو اس بھید کو | تا سمجھے انسان کی کچھ قدر ہو | |

## غزل

| | |
|---|---|
| شکل انسان مین چھپا ہے تن و جانان یا ہو | جلوہ ذات خدا ہے تن و جانان یا ہو |
| اس لئے مظہر نیرنگ ہوا ہے عالم | رنگ مین رنگ ملا ہے تن و جانان یا ہو |
| مظہر نور خدا ہے جو محمدؐ کا ظہور | نور احمد سے بنا ہے تن و جانان یا ہو |
| چاند سورج کی ضیا سے ہے جہان سب روشن | کوئی کیا جانے کہ کیا ہے تن و جانان یا ہو |

| | |
|---|---|
| اب مجھے شک نہین اثبات ونفی پر اپنی | کلمہ گو یون سے بنا ہے تن وجانان یا ہو |
| شمع فانوس مین روشن ہے بدن کے اندر | نور مین نور بھرا ہے تن وجانان یا ہو |
| یوسف اب چشم حقیقت کو ذرا کھول کے دیکھ | ذات حق جلوہ نما ہے تن وجانان یا ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف صلوا علی ادلی العربی | سید الانبیاء و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
| راویون نے ہی روایت مین لکھا | نور احمد منتقل ایسے ہوا | یعنی جب کہ یہہ بچا وہ آدم تلک | کر دیا آدم کو مسجود ملک |
| شیث کو جبکہ وہ آدم سے ملا | جانشین آدم کا اس کو کر دیا | شیث سے جب وہ ملا ادریس کو | داخل جنت کیا ادریس کو |
| نوح کو ادریس سے جبکہ ملا | اُس سے بیڑا پار نوح کا ہو گیا | نوح سے جب پایا ابراہیم نے | ہو گئی گلزار نار اُس نور سے |
| جب کہ اسمعیل نے پایا وہ نور | تب رہا آخر وہ قربانی سے دور | مطلب ہاشم وعبد اللہ تک | منتقل ہو کر وہ آیا یک بیک |
| پاک پیٹ اور پاک پیٹھ انکی ہوئی | اور اُنھین کعبہ کی سرداری ملی | گرچہ دکھتے تھے وہ ظاہر کفر سے | پر بقول مصطفےٰ وہ پاک تھے |
| کیونکہ ظاہر پیٹ پیٹھ حضرت کہین | اپنے اجدادون کو جانو پاک مین | یہ حقیقت انکی جانے وہ کوئی | کھل گیا ہے جسپہ سر احمدی |

## غزل

| | | | |
|---|---|---|---|
| نور احمد کو جا بجا دیکھا | کہین شامل کہین جدا دیکھا | کہین آدم تھا اور کہین تھا شیث | کہین ادریس با حیا دیکھا |
| کہین تھا نوح اور اسمعیل | کہین جلوہ خلیل کا دیکھا | کہین عبد مناف اور ہاشم | اور کہین مطلب بنا دیکھا |
| کہین تھا آمنہ وعبد اللہ | اور کہین شکل مصطفےٰ دیکھا | جبکہ عبد اللہ سے ہوا پیدا | خاص بندون کا پیشوا دیکھا |
| | کیون نہ ہو امن اسمین ای یوسف | آمنہ جا بلب مجتبےٰ دیکھا | |
| تا بعبد اللہ اجداد نبی | خوبصورت اور شکیل آئے سبھی | حسن احمد کا تھا یہ سارا ظہور | کہ ٹپکتا تھا ہر اک سے آب نور |
| گویا سب خاک کے تھے اس تصویر کے | اور محمد رنگ اُن خاکون کے تھے | اس لئے جمع نبی احمد ہوے | اس لئے مرجع نبی احمد ہوئے |

## غزل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظہور خدا ہے جو شکل محمد | ہے ہمشکل سب کے وہ شکل محمد | بنائین بہت صورتین انبیا کی | نبی تب وہ آخر کو شکل محمد |
| سمائی ہوا اس شکل مین سبکی صورت | ہے مجمع نبی دیکھو شکل محمد | صفات انبیا کی انکی اسمین ہی ظاہر | کہ منبع ہے سب کی وہ شکل محمد |
| | کھلے حسن کا راز اسپر ای یوسف | کہ آنکھون مین جسکی ہو شکل محمد | |
| ایک صوفی معترض سنکر ہوا | نور احمد منتقل کیون کر ہوا | نور احمد سے تو سب عالم بنا | نور احمد کیسے آدم مین گیا |
| جز و مین کل ہرگز آ سکتا نہین | بحر قطرہ مین سما سکتا نہین | نور وہ گر جملہ آدم مین گیا | باہر عالم کیسے آدم سے گیا |
| گر رہا باہر تو نور احمدی | آیا آدم مین وہ تھوڑا نے بھی | جسم احمد مین وہ نور احمدی | ناقص اس عالم مین آئے گیا ابھی |

جان تو اس بات کو اے مدعی
نور احمد کا تھا باجملہ صفات
جیسے اندر نور ہے خورشید کے
یا کہ خط نقطہ کے اندر ہی نہان
لیکن آدم سے وہ نور احمدی
بھید اسکا آنکھ کی تل اوٹ ہی

نور کی تقسیم نے ہوتی کبھی
تھے شیونات اور اعیان اسکے سات
اور نکلا نور ہین خورشید ہے
نقطہ پنہان ہو جو خط ہوئے عیان
مصطفےٰ کے جسم تک آیا سبھی
یہ وہ جانے چشم باطن جب کھلے

جو بسیط ہو وہ نہین قسمت پذیر
ہر شیونات اس مے باہر ہو گیا
قرص خور کی کچھ نہین قسمت ہوئی
تاکہ ہمراہی ہے روغن شیر کے
ہان شیونات اُس سے ظاہر ہو گئے
اس غزل سے جان تو اس راز کو

تیری کج فہمی ہے اے نادان فقیر
نور احمد اُس کے اندر ہو گیا
پر حقیقت مصطفےٰ کے نور کی
اور نہین کچھ شیر سے روغن بنے
جو کہ اندر تھے وہ باہر ہو گئے
تاکہ راز حق سے واقف کچھ تو ہو

## غزل

گلاب ریز تھا پہلے گلاب کے اندر
حباب سب کی نظر مین ہے آب کے اندر
یہ قال حال فقیرون کا حال قال نہین
خدائی کیون نہین حاصل ہو خاکسار و نہین
خدا کی باتین وہ کرتا ہے ہم سے در پردہ
عذاب ہو گئی دنیا ہوا ہے جنت مین
جفائے دوست سے یوسف عزیز مصر ہوا

گلاب پیش ہے اب تو گلاب کے اندر
ہے آب دیدہ مین اپنی حباب کے اندر
کہ حال قال نہین ہے کتاب کے اندر
بھرا ہے گنج خدا بوتراب کے اندر
ہمین کچھ اور ہی شک ہی حجاب کے اندر
پڑے ہین شیخ جی اچھے ثواب کے اندر
خطاب ملتا ہے آخر عتاب کے اندر

یہ روایت فاطمہ زہرا سے ہے
چشم باطن اُس سے میری کھل گئی

تھی مین خدمت میں رسول اللہ کے
کشف عالم ہو گیا مجھپر سبھی
جبکہ آل مصطفےٰ کا ہو یہ حال

آپ نے ازراہ شفقت کے اُٹھا
دیکھا میرا جسم کل عالم مین ہے
پھر رسول اللہ مین کیا قیل و قال

اپنا عمامہ میرے سر پر رکھا
ناری اور ساری نہ خاکی کوئی ہے

## غزل

جب آنکھ کھل گئی مجھے وحدت نظر پڑی
کہتا ہی اب حباب یہ دریا سے دمبدم
مرنے کے بعد زندگی جاوید کی ملی
ڈوبا پڑا ہے بحر میں وحدت کے سے جہان
خود کو فنا کیا تو دکھا نور مصطفےٰ

باطن مین احد و احمدی صورت نظر پڑی
کھلتے ہی آنکھ کے تری عظمت نظر پڑی
جانا تھا زندگی جسے غفلت نظر پڑی
گرچہ مثال موجون کی کثرت نظر پڑی
یوسف جہان کی یہ نہایت نظر پڑی

الف صلوا علی الاولی العربی
سید الانبیا ہو العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

| | | | |
|---|---|---|---|
| جبکہ عبداللہ کو ہو نکلا شباب | نور احمد سے ہوا با آب و تاب | عورتین کرتی تھین اکثر خواہشین | کہ نکلے اُس ماہ انور سے کرن |
| یوسف ثانی تھا گویا حسن مین | مصر کی سب تھین خریدار عورتین | آمنہ تھین جو کہ بیٹی وہب کی | حسن مین لاثانی دولت سے غنی |
| وہب نے تب چاہا عبداللہ کو دون | چاند کو سورج سے مین باہم کرون | جبکہ عبدالمطلب نے یہ سنا | اپنی بی بی فاطمہ سے بس کہا |
| شادی عبداللہ کی کرنا ہے ضرور | مفسدہ تا عورتون کا ہوئے دور | وہب کے یان فاطمہ جبکہ گئین | آمنہ کو دیکھا از بسکہ حسین |
| ہو گئین سو جان سے عاشق اپنی نفس | دیکھا اُنہین جو ظہور حسن کو | مانگی لڑکی وہب بھی راضی ہوا | دو نون نے سامان شادی کا کیا |
| جس کے مان اور باپ ایسے ہون حسین | کیون نہو محبوب رب العالمین | کیونکہ حسن و عشق کی وہ اصل مین | نور اللہ ہین باطن وصل مین |

## غزل

| | | | |
|---|---|---|---|
| محمد سا کوئی نہین خوبرو ہے | کہ یوسف کو جسکی بہت جستجو ہے | کوئی ہمکلام اُنسے کیا منہ کہ ہووے | کلام خدا اُنکی سب گفتگو ہے |
| محمد کے یان پر ہین سارے تماشے | خدا کے یہان ہمنے دیکھا او ہو بہو ہے | لبھاتی ہے دل کو یہ آواز کس کی | خوش آواز نانی ہے تے خوش گلو ہے |
| | حقیقت سے جو دل ہے آگاہ لو یقین | وہ ہر گل مین پاتا محمد کی بو ہے | |
| الف صلوا علی ادی العربی | سید الانبیاء و نبی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
| الغرض کہ شادی عبداللہ کی | آمنہ خاتون سے جبکہ ہوئی | ہر گئین اکثر عرب کی عورتین | رشک سے جتنی کہ تھین پر خواہشین |
| جبکہ باہم مل گئے وہ نیرین | جوش حسن و عشق آیا جانبین | عشق نے چاہا کہ ہو پردہ دری | حسن نے چاہا کہ ہو پوشیدگی |
| جب کمال آتا ہی حسن و عشق کو | راز کھلتا ہے نہین چھپتا ہی وہ | پس نتیجہ ہو گیا اُسکا عیان | عشق کبریٰ حسن صغریٰ تھا نہان |
| یعنی وہ نور محمد مصطفےٰ | جو کہ مطلق تھا مقید ہو گیا | پس نکلکر پشت عبداللہ سے | آمنہ خاتون مین آیا جسم لے |
| چاند مین سورج سے جو آتا ہی نور | انکی ظلمت کو وہ کر دیتا ہے دور | کفر کی ظلمت کو بس اس ماہ نے | دور زائل کر دیا آفاق سے |
| سارے بت روے زمین گر گر گئے | خود ہی منہ خجالت سے انکے پھر گئے | نور سے معمور عالم ہو گیا | اور پھر اک جنت کا دروازہ کھلا |
| | آمد آمد جب ہوئی اس شاہ کی | اک بہار عالم مین پیدا ہو گئی | |

## غزل

| | |
|---|---|
| عشق احمد کیون نہو وے دلپہ طاری اندنون | باغ حق مین چل رہی باد بہاری اندنون |
| تک رہی ہے آنکھ اُس کو نرگس بیمار کی | چشم حیران سے ہے ظاہر انتظاری اندنون |
| آئینہ رویون مین دکھتا ہی جو عکس روے یار | کیا لگا تیر نگہ اب دلپہ کاری اندنون |
| یاد ہم تمکو کرین اور تم نہ پوچھو کچھ ہمین | رہ گئی کیا یہ ہی صاحب دستاری اندنون |
| پوچھتا کوئی نہین حال زلیخا مردہ دل | حسن یوسف کا ہے چرچا یا نیہ جاری اندنون |

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| حاملہ جب آمنہ خاتون ہوئی | پانی برسا اور گرانی سب گئی | اُس برس ہر ایک کے لڑکا ہوا | اور درخت خشک مین میوہ لگا |
| پر سفر دنیا سے عبد اللہ نے | آپ سے پہلے گیا افسوس ہے | رنج تھا سب کو ہوئے احمد یتیم | گرچہ رکھتا قدر ہے درِ یتیم |
| پر خدا کی اسمین حکمت تھی نہان | کہ نہ رکھتا باپ کو اندر جہان | ظاہر الحکمت یہ تھی کہ زندگی | بس تھی عبد اللہ کی نور احمدی |
| رحم مادر مین جب آئے وہ یتیم | مر گئے مرحوم باپ اور خود یتیم | گویا نور احمدی سے جیتے تھے | جان کی جا نور احمد رکھتے تھے |
| راز گر میلاد احمدؐ کا لکھون | سامعین کو ہوئے حیرت در جنون | خوب کہتا ہے یہ راز معنوی | پردہ میلاد مین تو یوسفی |

## غزل

میلاد محمدؐ کا بیان ہو نہین سکتا
دل چاہتا ہے محفل مین بیان کچھ تو کرون راز
پروانہ کے مانند جلا عشق نبیؐ مین
جون اہل عرب کرتا ہین میلاد کی محفل
میلاد نبی مین کہا کل راز حقیقت
دل زندہ کیا کرتی ہے تذکیر محمدؐ
میلاد کے پردہ مین وہ لکھتا ہو حقیقت

اک راز نہان ہے کہ عیان ہو نہین سکتا
پر کیا کرون ہمراز جہان ہو نہین سکتا
پر شمع صفت راز نہان ہو نہین سکتا
پر کیا کرون افسوس نہان ہو نہین سکتا
اب اس سے سوا ذکر زبان ہو نہین سکتا
پر تجھ سے ہمیشہ مرا جان ہو نہین سکتا
یوسف کی طرح ہم سے بیان ہو نہین سکتا

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| آمنہ کہتی ہین مجکو حمل کے | چھ مہینے تک نہ کچھ آثار تھے | خواب مین دیکھا کہ کہتا ہے کوئی | حاملہ تو فخر عالم سے ہوئی |
| جبکہ پیدا ہو تیرے طفل نکو | بس محمدؐ نام رکھنا اس کا تو | حمد بس ثابت محمدؐ پر ہوئی | کہ یہ کل تعریف ہین اللہ کی |
| آگہی ہوتی ہے جو تعریف سے | مصطفے پہچان حق کی ہو گئی | اس لئے اللہ نے از خود رکھا | نام اُنکا بس محمد مصطفے |
| صاف ظاہر ہے کہ اللہ کے سوا | کون کرتا ہے یہ تعلیم و ہدا | کیونکہ ہیدی اللہ کہتا ہے خدا | مت ہدایت جانو تم حق کے سوا |
| ماہ ربیع الاول آیا اور ہوا | بارھوین تاریخ جو دن پیر کا | عالم افلاک مین ہل چل پڑی | عالم جنات مین کھل بل پڑی |
| جنتون کے سارے دروازے کھلے | دوزخون مین قفل بھاری پڑ گئے | بس منادی اور ندا کرنے لگا | کر خبردار آگئے ہین خیر الورا |
| اور قریشون کے لگے سب جانور | دینے آپسمین ہر اک کو خوش خبر | آسمان ٹھہرا ہوا بس رک گئی | تھم گیا پانی و آتش بجھ گئی |
| آسمان پر سب ستارے تھم گئے | اور نحوست سے وہ بالکل چھٹ گئے | با ہزاران شوکت و جاہ و جلال | اور لاکھون تمکنت و عز و کمال |
| احمد مرسل و محمد مصطفےؐ | پیدا عالم مین ہوئے صل علی | اٹھ کھڑے ہو مومنو تعظیم کو | اور جھکا دو اپنا سر تسلیم کو |

## غزل

| | |
|---|---|
| طلوع مہر نبوت سے خوش جہان ہے آج | شعاع نور سے اُس کے پرآسمان ہے آج |
| فضائے عرش برین کیون نہووے عرش برین | کہ لامکان کا مکین صاحب مکان ہے آج |
| جہان کیون نہین گھر کو خدا کے اب پوچے | خدا کے گھر مین جو میلاد شہ جہان ہے آج |
| سنا ہے جبسے کہ پیدا ہوے رسول خدا | خوشی سے پھولا سماتا نہ انس و جان ہے آج |
| سیاہی کفر وضلالت کی کب رہے باقی | نبی کے نور سے معمور دو جہان ہے آج |
| جہان مین جو کہ دکھاتی ہے صورت رحمت | خدا تمام خلائق پہ مہربان ہے آج |
| درود بیٹھ کے اب پڑھ تو اس جگہ یوسف | ظہور نور محمدؐ کا جو بیان ہے آج |
| صلِ یا رب علی خیر الانام | الف مرة ثم مثلها السلام |
| بھیج تو یا رب درود ہم سلام | مصطفے پر آل پر سب کی مدام |

## مبارکباد

| | |
|---|---|
| جلوۂ مصطفے مبارک ہو | رحمتِ کبریا مبارک ہو |
| تیرہ واللیل سے ہوا پیدا | نور شمس الضحی مبارک ہو |
| ہاجرہ آمنہ سے کہتی تھین | تجھ کو بچہ ترا مبارک ہو |
| مطلب سے ہر ایک کہتا تھا | احمد مجتبیٰ مبارک ہو |
| گھر مین اللہ کے ہوا پیدا | مالک دوسرا مبارک ہو |
| دوست خوشحال دشمنان پامال | ہے یہ میری دعا مبارک ہو |
| آئے عالم مین جو شہِ والا | جشن میلاد کا مبارک ہو |
| نخل امید مین ثمر آیا | مرحبا مرحبا مبارک ہو |
| زچہ گیری ہر ایک گاتی تھی | پھولو پھیلو سدا مبارک ہو |
| نام ہاشم کا اس سے چمکے گا | یہ دُر بے بہا مبارک ہو |
| باغ دنیا کا ہو تر و تازہ | ہے یہ بادِ صبا مبارک ہو |
| مانگ اسوقت یہ دعا یوسف | تیرا میلاد تا ابد مبارک ہو |

## سلام

| | |
|---|---|
| السلام اے بادشاہ دو جہان | السلام اے سرورِ کون و مکان |
| السلام اے رحمۃ للعالمین | السلام اے مقتدائے مرسلین |
| السلام اے نور اللہ السلام | السلام اے عرش کے مہ السلام |
| عشق دنیا مین ہمیرا حامی بنے | عشق عقبیٰ مین میرا حامی بنے |
| عشق کے ہمراہ دنیا سے چلون | عشق کے ہمراہ مین تم سے ملون |
| عشق سے ہون یار میرے باصفا | عشق سے ہو آل میری باوفا |
| | لو سلام اب یا محمد لو سلام |
| السلام اے انبیا کے پیشوا | السلام اے اولیا کے رہنما |
| السلام اے شافع روز جزا | السلام اے حامی اہل سزا |
| عرض اس بندے کی اب ہووے قبول | حسن کی ہووے دیدار رسول |
| عشق دنیا مین مجھے رکھے عزیز | عشق عقبیٰ مین مجھے دیوے تمیز |
| عشق دنیا مین مرادلدار رہو | عشق عقبیٰ مین مرا دیدار ہو |
| عشق یوسف کو کرے سودا کا عزیز | حسن یوسف کو کرے یا نکا عزیز |
| آپ پر یوسف کا ہو ہر دم سلام | |
| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی |
| بھیج لاکھون درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جبکہ دنیا مین محمد مصطفےٰ | جلوہ فرما آئے باعز و علا | نور سے معمور عالم ہو گیا | کفر کی ظلمت کو زائل کر دیا |
| دین کے نقارے عالم مین بجے | احمدی جھنڈے سے کھڑے ہر جا ہوئے | آگ فارس کی قدیمی بجھ گئی | بحر ساوا کی گئی بالکل تری |
| دور ظلمت کی خزان ہوئی ایکبار | مہ ربیع کا آیا اور چمکی بہار | یہ روایت آمنہ خاتون سے ہے | کہ محمدؐ جس گھڑی پیدا ہوئے |
| تین شخص آئے وہان پر غیب سے | طشت جامہ اور صراحی کو لئے | پس محمدؐ کو بٹھا کر طشت مین | سات بار ان سب نے نہلایا انھین |
| جامہ پہنا کر کے حضرت سے کہا | علم اول آخر اب تم سکو ملا | یعنی آب نور سے اس نور کا | غسل دیکر جسم نورانی کیا |
| صاف آلایش سے دنیا کی اسے | ظاہر و باطن کیا اللہ نے | جسم اطہر شمع کی مانند تھا | اس لئے نکلا تھا پٹکا آپ کا |
| جسم نورانی ہے شعلہ شمع کا | شعلہ کٹ سکتا نہین ہے ظاہرا | خانۂ تاریک کو روشن کرے | علم ہر اک شے پہ ہر اک کو وہ دے |
| اس طرح تھا جسم احمدؐ کا حلیم | علم دیتا تھا خدا کا وہ کلیم | ورنہ پاک آیا تھا تن انکا یہان | غسل کی حاجت نتھی اندر جہان |
| | یہ غزل پڑھتا تھا ہر اک شوق سے | جو محمدؐ پیدا عالم مین ہوئے | |

## غزل

| | |
|---|---|
| غسل گل آج ہے گلشن مین خبر آئی ہے | گل مین شبنم کو بسا کر کے صبا لائی ہے |
| شادیانون کے بجانے کی یہ نوبت پہونچی | کہ چمن مین گل شبو کی بھی شہنائی ہے |
| گل کھلا ہے یہ عجب آج خدا کے گھر مین | گویا گلشن مین نئے سر سے بہار آئی ہے |
| انگلیان چٹکین جو کلیون کی بلائین لیتے | زال دنیا نے کہا عمر کی افزائی ہے |
| سرو قد باغ مین شمشاد کھڑے ہوتے ہین | قمریون نے یہ غزل شوق سے جب گائی ہے |
| گلشن آباد ہوا اس سے کہین مرغ چمن | کہ سدا ہم نے جو گلشن مین ہوا کھائی ہے |
| مانگ یوسفؔ تو دعا گل کے سدا کھلنے کی | آجکل تیری خدا کے وہان شنوائی ہے |

| الف صلوا علی النبی العربی | سید الانبیاء والعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| آپ کی پھوپھی صفیہ کہتی ہین | چھ عجب چیزین دکھین اس آن مین | ایک یہ کہ سجدہ حضرت نے کیا | امتی یا امتی اول کہا |
| دوسرے پھر آپ نے کلمہ پڑھا | اشہد ان لا الہ کو کہا | تیسرے اک نور نے جلوہ کیا | آمنہؓ کا گھر اس سے روشن ہوا |
| چوتھے نہلانا جو چاہا تو سنا | کہوے کوئی پاک آیا مصطفےٰ | پانچوین ختنہ کئے تھے مصطفےٰ | اور نال انکا تھا قدرت سے کٹا |
| اور چھٹے مہر نبوت پشت پر | صبح کے تارے کی مانند جلوہ گر | گویا یہ فرمان حق پہ مہر تھی | روح تن مین امر ربی جو ہوئی |
| امر رب فرمان تن مین ہی ہوا | قول حضرت تب کلام اللہ ہوا | جسم اک فرمان نبوت کا ہوا | اس سند پر مہر کرتا ہے خدا |
| تاکہ اس فرمان تن کو دیکھکر | لائین سب ایمان رسول اللہ پر | کھل گیا یہ جسکے اوپر حسن نور | وہ ہی مومن اور منافق اس سے دور |
| | راز اس مولود کا اسپر کھلا | مصطفےٰ کا جو کہ عاشق ہو گیا | |

# غزل

| | |
|---|---|
| ہے مولود احمد سنانے کے قابل | یہ دولت نہین ہی چھپانے کے قابل |
| تڑپتا ہے دل دیکھنے کو ہمارے | دکھا دو مین گر ہون دکھانے کے قابل |
| نہ دیکھی کبھی ایسی صورت پیاری | یہ صورت ہی یارو لبھانے کے قابل |
| چلو آج محفل مین جھانکین نبیؐ کو | یہ محبوب ہے دل لگانے کے قابل |
| شفا اپنے یوسفؔ کو دو یا محمدؐ | مرض اب نہین ہی بڑھانے کے قابل |

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| راوی لکھتا ہے جب آئے مصطفیٰؐ | غیب سے آتی تھی ہر دم یہ ندا | دودھ اپنا جو پلائے اب انھین | دیں و دنیا کی وہ پائے نعمتین |
| تب لگے آپس مین لڑنے سب چرند | اور لگے تکرار کرنے سب پرند | غیب سے آواز آئی مت لڑو | یہ ملی دولت حلیمہ سعد کو |
| ہے یہ ثابت دودھ حضرت نے پیا | سات دن تک آمنہ خاتون کا | بعدہٗ بی بی حلیمہ کا پیا | اور وطن سے بھی ہوے وہ خود جدا |
| تاکہ غربت اور یتیمی سے بڑھے | مرتبے اُس گوہرِ شہوار کے | اور حلیمہ کا پیا دودھ اس لئے | تا حلیم الطبع وہ سلطان بنے |
| کیونکہ ہوتا ہے اثر بس دودھ کا | تن کو جو ہو دودھ سے نشو و نما | دودھ سیدھی چھاتی کا خود ہی پیا | اور اُلٹی کا رضاعی کو دیا |
| سیدھی چھاتی سے پیا دودھ اسلئے | تاکہ قوت روح کو اُس سے ملے | کہ اثر ہے روح کا سیدھی طرف | اور اثر ہے نفس کا اُلٹی طرف |
| روح کو جو پرورش منظور تھی | نفس سے اُسوقت مین تھی دشمنی | دو مہینے کے محمدؐ جب ہوئے | گھٹنون گھٹنون آپ بس چلنے لگے |
| تین مہ کے خود کھڑے ہونے لگے | چار مہ کے پانٔون سے پھرنے لگے | چھ مہینے کے لگے بس دوڑنے | دس مہینے کے لگے بس کھیلنے |
| تھا عناصر کی یہ کوشش سے عیان | کہ انھین اکدن مین کر دیجئے جوان | بشریت پیش نظر تھی اس لیے | ایک دن مین ایک برس کی بڑھ چلے |
| بات کرنے کا ارادہ جب کیا | کلمۂ توحید کو پہلے کہا | جب کہ قوت نطق کی پیدا ہوئی | نام پر حق کے زبان گویا کھلی |
| کیون کلام حق نہو اُنکا کلام | کہ نکلتا اُنسے حق ہے لا کلام | بس اثر ہے نام مین اُنکے بھرا | کہ کرے بیتاب ہر اک کو سدا |

# غزل

| | |
|---|---|
| زبان سے نام احمدؐ کا مرے جسدم نکلتا ہی | ہوا سے شوق سے سنکر ہر اک کا دم نکلتا ہی |
| نہ جانا بھید اُسکا ہر کسی نے جسم انسان مین | احد احمدؐ سے دم مین کسطرح باہم نکلتا ہی |
| کجون کو راستی پر کھینچکر اسلام لاتا ہے | کہ جیسے زلف کا شانہ مین بل اور خم نکلتا ہی |
| کلام حق ہے جو کلمہ کہ انکے منہ سے نکلا ہو | تو اُس کلمہ کا معنی ہر کسی سے کم نکلتا ہی |
| زلیخا کیطرح یوسفؔ ہی جوش عشق احمدؐ مین | گلی کوچہ مین جو کرتا ہوا ماتم نکلتا ہی |

| الف صلوا علی ادلی العربی | سید الانبیا ردوا لعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| تیسرا جب کہ برس پورا ہوا | بی حلیمہ سے یہ حضرتؐ نے کہا | بھائی میرے دنکو جاتے ہین کہان | یوں ہی جاتے ہین چراتے بکریان |
| بولے ہین کمتر ہو نہین اب اُنسے کیا | کہ نہ مجھسے کام یہ تم نے لیا | عذر و حیلے اُنسے از بسکہ کیے | نے اُنھون نے مانا ساتھ اُنکے گئے |
| پس چرائین ایک مدت بکریان | بھید اسکا کب کسی پر ہی عیان | فعل اکثر انبیا نے یہ کیا | بھید اللہ کا ہے اسمین بس بھرا |
| ظاہرا تعلیم ہے کہ سیکھ لے | اس طرح اُمت کی چوپانی کرے | شرع کی لاٹھی سے تا بز دل ڈرین | اور چراگاہ جنان کی راہ لین |
| کیونکہ انسان بھی رکھے ہی بہتر حال | ایک گلہ دیکھا ایک کرتا ہے خیال | ایک دن آیا حلیمہ کا پسر | رویا اور بولا کہ جلدی لے خبر |
| لے گئے دو شخص آکر کوہ پر | اور کیا احمدؐ کا بس شق صدر | جب حلیمہ پہونچی اور دیکھا اُنھین | رنگ زرد اور دیدۂ حیران انھین |
| پوچھا کیا ہی حال ای بچہ تیرا | مصطفےٰؐ بولے ای مادر مشفقہ | آسمان سے آنکر دو شخص نے | شق کیا سینہ مرا اس کوہ پے |
| دل کو دھویا آب رحمت سے میرے | اور کیا بس پاک دنیا سے مجھے | یعنی دل سے کی سیاہی کو جدا | اور دل مین نور کو میرے بھرا |
| اور کہا حصہ یہ تھا شیطان کا | وسوسہ شیطان کا تم سے گیا | ہاتھ پھیرا جبکہ سینہ پر مرے | چاک سینہ مل گیا چھوڑا مجھے |
| پس خدا نے صاف دل انکا کیا | تا بخوبی ہووے جلوہ حسن کا | کیونکہ برقعہ خاک کا گر ہو کثیف | نور باہر کیسے ہو شمع لطیف |
| اس لیئے فانوس تن کو بس ملا | تاکہ اُس مین حسن کی ہووے جلا | عشق کو اُس سے فزون لذت ملے | اور جہان اس نور سے روشن رہے |
| اس لیے حسن ملیح مصطفےٰؐ | کرتا تھا بے چین سب کو ظاہرا | اور حس کی چشم باطن بھی عیان | غیبیت دکھتی تھی انکو بس نہان |
| اس لیے حضرتؐ نے بھی ظاہر کیا | کہ انا احمدؐ بلا میم اس جگہ | بھید اسکا اس غزل سے جان لو | کہ وہ فرماتے ہین راز عشق کو |

## غزل

| | |
|---|---|
| مردم چشم خدا ہون متنا ہا یا ہو | دیدہ حق جلوہ نما ہون متنا ہا یا ہو |
| تار تنبور ہون دم سے مین بدن مین گویا | دست قدرت سے بجا ہون متنا ہا یا ہو |
| مین خود آمین ہون خدا مجھ مین ہی ظاہر باطن | ذات مطلق مین بنا ہون متنا ہا یا ہو |
| عکس آئینہ ہون اور صورت آئینہ ہون | کہ فنا اور بقا ہون متنا ہا یا ہو |
| فرق نقطہ کا مین رکھتا ہون ای یوسف لیکن | نہ خدا ہون نہ جدا ہون متنا ہا یا ہو |
| | متنا ہا یا ہو |

| الف صلوا علی ادلی العربی | سید الانبیا ردوا لعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| جب برس پچیس کے حضرتؐ ہوئے | حسن کا آیا شباب اُس ماہ پے | خط کا ہالہ چہرہ پر پڑنے لگا | بدر کامل وہ قمر ہونے لگا |
| پس ابو طالب نے کی اک دن صلاح | عاتکہ سے مین کرون انکا نکاح | بولے بوطالب محمد مصطفےٰؐ | گر رکھین تکلیف اپنے پر روا |
| کہ خدیجہ کا تجارت کے لئے | مال جاتا ہے جو جانب شام کے | مصطفےٰ راضی ہوا اس بات پے | اور خدیجہ پاس بلوائے گئے |

پس خدیجہ نے جو دیکھا آپ کو
میسرہ کے ساتھ بھیجا شام کو

سب علامات نبی پہچانی وہ
تا امیدون کی میسر صبح ہو

ہوگئی سو جان سے عاشق آپکی
ہوگئین بیتاب دیکھا اُس حسن کو

لیک حکمت کیلئے خدمت یہ لی
یہ غزل پڑھتی تھین صبح و شام وہ

## غزل

مجھ کو جلوہ دکھا دیا کس نے
مثل پتلی کے خاک کا پتلا

آئینہ سا بنا دیا کس نے
تار دم سے بجا دیا کس نے
جون زلیخا کے مین تڑپتی ہون

جام وحدت پلا دیا کس نے
اُس کے ابرو نے کر دیا گھائل
حسن یوسف دکھا دیا کس نے

مجھ کو بیخود بنا دیا کس نے
نیچہ اُس کو لا دیا کس نے

الف صلوٰ اعلیٰ اولی العربی
سید الانبیاء و العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

شام سے واپس جب آئے مصطفٰے
دیکھے از بسکہ خوارق آپ سے
عشق کو اُس حسن سے غلبہ ہوا
اُس جگہ پر عکس ہے یہ ماجرا
جان تو اس بات سے کہ مصطفٰے
نور احمد جو کہ حسن و عشق ہین
پس محمد مین یہ دونون وصف ہین

میسرہ نے حال سب آکر کہا
اور ہوے ظاہر عجائب ماجرے
وصل کا پیغام تب ہونے لگا
کہ ہوا مطلوب طالب ظاہرا
ہین حبیب اللہ محبوب خدا
اسلیے حبیب اللہ اُنکو کہے
گاہ معشوق اور گہے عاشق نہین
اس لئے عاشق خدیجہ ہوگئی

کہ تجارت مین ہوا بس فائدا
بس خدیجہ میسرہ سے خوش ہوئین
گرچہ صورت حسن کی ہین عورتین
بھید اسکا کیا لکھون اے سامعین
عاشق و معشوق ہوتا ہے حبیب
اور رکھتے ہین حبیب اُس دوست کو
بلکہ اُمت کے سب اُنکے اولیا
آخر اُنکی شادی احمد سے ہوئی

برکت اُنکی سے کہون کیا ماجرا
کر دیا آزاد بس اُسکے تئین
اور شکل عشق رکھتے مرد ہین
کہ مقابل مین ہے رب العالمین
مصطفٰے رکھتے ہین یہ وصف عجیب
کہ وہ اک جان ایک قالب رکھتا ہو
عاشق و معشوق ہوتے ہین سدا

## غزل

احد احمد مین ملا تھا بے مجھے معلوم نہ تھا
دل شکستہ مین فقیرون کی خدا کو پایا
فرق نقطہ کو کہا کرتے ہین تل اوٹ پہاڑ
کھل گیا راز محمد مین خدا کا سب کچھ
حسن یوسف سے کھلی آج حقیقت ہمکو

بس خدائی مین خدا تھا بے مجھے معلوم نہ تھا
لعل گدڑی مین چھپا تھا بے مجھے معلوم نہ تھا
یون خدا سے مین جدا تھا بے مجھے معلوم نہ تھا
کہ حبیب ان کو کہا تھا بے مجھے معلوم نہ تھا
مظہر حسن خدا تھا بے مجھے معلوم نہ تھا

الف صلوٰ اعلیٰ اولی العربی
سید الانبیاء و العجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

عمر ہوئی جبکہ برس چالیس کی
تب اُنھین خواب صحیح آنے لگی
کیونکہ ہین چالیس دن انسان کے
پرورش مین جسم کے ہر جائے پہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یعنی مضغہ اور علقہ اور جنین | ہوتے ہر چالیس دن مین کاملین | اور مراتب عمر کے چالیس سال | ہین ہر اک درجہ مین تا پائے کمال |
| اس سلئے چالیسوین سال آپ کو | مرتبہ پہونچا نبوت کا سنو | آپ جو غار حرا مین پیشتر | کرتے تھے جا کر عبادت رات بھر |
| ایکدن غار حرا مین جبرئیل | آپ کے پاس آئے وحی جلیل | اور کہا کہ تم پڑھو یا مصطفیٰ | آپ بولے مین ہون اُمّی بے پڑھا |
| تب دبو جا لے بغل مین آپ کو | تین بار اور یہ کہا اُقرا پڑھو | آپ نے اُسوقت اقرا کو پڑھا | پر تمام اندام مین لرزہ پڑا |
| اس کو کہتے ہین توجہ صوفیان | کہ اثر روحی ہو جان کے درمیان | اسکو یون لکھتے ہین شہ عبدالعزیز | اُن کی جو تفسیر ہے فتح العزیز |
| کی توجہ تین دن جبرئیل نے | تھی وہ پہلے اُسکاسی آپ پے | اور القائی تھی پس وہ دوسری | اور وہ تھی اتحادی تیسری |
| بوجھ سے وحی کے بدن لرزان ہوا | اور ترسان گھر کو آئے مصطفیٰ | بس ملا تاج نبوت آپ کو | اور رسالت کا بھی خلعت آپکو |
| نعمت باطن کو ایسے اولیا | دیتے ہین اپنی توجہ سے سدا | اُمکو کہتے ہین نظر اور دم عوام | یہ تصرف روح کا ہے او غلام |
| | اس غزل سے جان تو اس راز کو | کون سمجھے ہے نیاز و راز کو | |

## غزل

| | |
|---|---|
| دم سے بسا ہے ملک خدا کا تو دم سمجھ | آدم اسے نہ سمجھے تو جا تو ہے کم سمجھ |
| کرتا ہے کون تجھسے یہ در پردہ گفتگو | بجتے ہین کان تیرے و باز یر بم سمجھ |
| آنکھین دکھاتی ہین جو تماشا خدائی کا | گر دید تجھ کو ہے تو اسے جام جم سمجھ |
| بت کو شریک حق کا سمجھتے ہین کلمہ گو | پر یہ کلام حق ہے کہ حق کو صنم سمجھ |
| آرام گر تو چاہے ہمیشہ عدم مین ہے | یوسف وجود ہستی کو اپنی عدم سمجھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الف صلو علیٰ اولی العربی | سید الانبیاء و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
| لکھتے ہین جو راویان باخبر | ظاہر ہین معراج کے اکثر اثر | پر حقیقت مین ہے یہ اس طور سے | کہ محمد جب نبوت پا چکے |
| مرتبہ اُن کو بڑھانے کے لئے | حق نے بلوایا انھین اسواسطے | کہ نبی کو آگہی ہووے تمام | اور پہچانین اُنھین سب خاص و عام |
| اصل ہین یہ عشق کی معراج ہی | تم سنو کہتا ہون راز عشق سے | یعنی شاہ عشق نے حسن نبی | پیدا کر کے اسکو دی جلوہ گری |
| اور ہر اک عالم مین ہر اک رنگ سے | بس اُٹھائے عشقبازی کے مزے | عشق کو بے وصل کب تسکین ہو | بس بلایا اپنے گھر محبوب کو |
| جیسے معشوقون کو عاشق اپنے گھر | لاتے ہین باعز و جاہ و کر و فر | عظمت اپنی ہین بتاتے اسلیے | تاکہ ہو محبوب بے اغنب حجاب سے |
| ایک نقطہ یاد آیا اس جگھے | لکھتا ہون مین عاشقون کے واسطے | صوفی کہتا ہے کہ جسم احمدی | کیسے آیا آسمان پر اسے اخی |
| بحر کوزے مین سما سکتا نہین | جزو سے کل ہرگز آسکتا نہین | سیر باطن مین یہ احمد کو ہوئی | ظاہر اک یہ ہی معراج نبی |
| کہتا عالم ہے کہ معراج نبی | آسمان پر جسم سے ظاہر ہوئی | کیونکہ جز ہے جسم جز پر جز گیا | نور کل تو جسم کے اندر رہا |
| قول دونونکا صحیح اور ایک ہے | ہے تنازع لفظی یہ طرفین سے | نور احمد کل ہے اک جسم جہان | جسم احمد اُس مین ہے مانند جان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اسلئے سایہ نہین احمد کا تھا | کہ نہین ہوتا ہی سایہ جان کا | سیر جان نے جسم عالم مین کری | اس طرح تو جان معراج نبیؐ |
| جیسے اک مہتاب دیکھے تاب مین | ایک دیکھے تاب کو مہتاب مین | دیکھے اک مہتاب کو نایاب مین | دیکھے پھرتی تاب اک مہتاب مین |
| بس پھرے ہے کون کسکئے درمیان | جان تو یہ بھید تا ہووے عیان | کیونکہ کل مہتاب و جز ہی اسکی تاب | تاب مین دکھتا ہی ظاہر ماہتاب |
| ورنہ ہی مہتاب کے اندر یہ تاب | ظاہر و باطن کا ہی یہ پیچ و تاب | اس طرح جسم نبیؐ عالم مین ہی | ورنہ سب عالم ہے اندر جسم کے |
| جو کہ صوفی دیکھتا ہے باطنا | اور عالم دیکھتا ہے ظاہرا | بس یہ جانے باطنا معراج کو | اور وہ جانے ظاہرا معراج کو |
| | ظاہر و باطن کو جو کہ جان لے | اُس کو معراج محمدؐ ایک ہے | |

## غزل

| | |
|---|---|
| اے نور تیری عرش پر ہے ذات کی جلوہ گری | اور صفاتین فرش پر تیری کرین پیغمبری |
| تو آفتاب اولین اور ماہتاب آخرین | روشن ہوئی تجھ سے زمین تو عرش کا ہی مشتری |
| ہے نور سے تیرے جہان سارا زمین و آسمان | تو مبدء کون و مکان تجھکو ہی سب سے برتری |
| دیکھا ہے مین نے سب کہین اکثر حسینون کے تئین | تجھسا کوئی انسان نہین تو حور ہی یا ہے پری |
| اے آفتاب اولین اے ماہتاب آخرین | یوسف غلام کمترین سب پر ہے تیری سروری |

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء و العجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| لکھتے ہین یہ راویان راز گو | ہر قسم پر قصہ معراج کو | مغز اُس قصہ کا یان لکھتا ہون مین | تا کہ خاص و عام اسکو جان لین |
| ایک شب ماہ رجب مین مصطفےؐ | ام ہانی کے یہان بعد از عشا | لیگئے تشریف تھے آرام کو | خواب مین تھے یا دل بیدار وہ |
| حکم پہونچا دفعۃً جبرئیلؑ کو | احدیت سے کہ تو اب تیار ہو | آجکی شب چھوڑ طاعت اپنی تو | اور باندھ اپنی کمر خدمت کی تو |
| حکم آرائش کا دے ہر ایک کو | کہ ہر ایک آراستہ ہر جائے ہو | آسمان کو کر تو اب آراستہ | اور ہر اک جنت کو کر پیراستہ |
| پہنے طاؤسی پرون کو ہر ملک | شمع نورانی سے روشن ہون ملک | اور در جنت کو رضوان کھولدے | زیب و زینت حور و غلمان کی کرے |
| خازن دوزخ عذاب چھوڑ کر | قفل تسکین کے لگائے در پہ لے | یاد چلنے آب ہلنے سے رہے | ہر فرشتہ کام اپنا چھوڑدے |
| اور میکائیل و اسرافیل کو | حکم دے تو اور عزرائیل کو | کہ وہ ہر ایک کام اپنا چھوڑدے | آجکی شب تیری ہمراہی کرے |
| اور ارواح نبی و مرسلین | بس کرین آراستہ اپنے تئین | اور ہر ایک پیشوائی کے لئے | اپنی اپنی جا پہ آمادہ رہے |
| اور تو جنت مین جا کر اک براق | اپنے ہمراہ لیکے باصد اشتیاق | احمد مرسل کی خدمت مین تو جا | اور بڑے اعزاز سے یان اُنکو لا |
| کہ عوض اس کام کے تجکو عطا | اجر طاعت ہوگا لاکھون سال کا | جبرئیل اس حکم کے سنتے اُٹھے | شوق سے اشعار یہ پڑھنے لگے |

## غزل

بھری ہے شکل محمدؐ کی ساری آنکھون مین — سمائی جب سے وہ صورت پیاری آنکھون مین
بٹھا کے لاؤن مین چشم روان مین اب اُن کو — بجائے پتلی جو آئین ہماری آنکھون مین
تمھاری آنکھ نے بےچین کر دیا مجھ کو — خدا کی دید بھری ہے تمھاری آنکھون مین
تمھاری شکل ہے پتلی تم آن کر دیکھو — تمھارا نقشہ جما ہے ہماری آنکھون مین
نظر سے کیون نہین ہو مست یوسف اب انکے — رکھے ہے بادۂ وحدت خماری آنکھون مین

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| الغرض جبریلؑ جنت مین گئے | تا براق اک لائین حضرت کیلئے | ایک دیکھا اُن براقون مین براق | اور کھڑا روتا ہے با صد اشتیاق |
| پوچھا اُس سے حال کیسا ہے ترا | بولا جب سے نام احمدؐ کا سُنا | کھانا پینا کچھ پسند آتا نہین | عشق مین روتا ہون مُنکے ای امین |
| اُس کو عاشق جانکر جبریلؑ نے | مصطفیٰؐ کے در پہ بس حاضر ہوے | عشق سے بس مرتبہ حاصل ہوا | اپنے وہ معشوق سے واصل ہوا |
| بس یہ جانو عاشقان احمدی | کہ اسے معراج مین معراج تھی | مصطفیٰؐ کا عشق جو کوئی رکھے | اُس کو معراج نبی آخر ملے |

## غزل

روے احمد کا تصور چشم مین آنے تو دو — ظاہرا دیگا دکھائی دھیان جمجانے تو دو
نور احمدؐ چشم ظاہر مین عیان ہو جائے گا — خاکپائے بوتراب آنکھون مین بھر جانے تو دو
ساقیا باقی نہ چھوڑون شربت دیدار کو — منھ تلک جام نبیؐ میرے ذرا لانے تو دو
میکشو بزم نبی مین بادۂ توحید کو — آج بھر بھر کے پیین گے انکو پلوانے تو دو
یوسف اب عشق نبیؐ مین لذیذ مشرب ہوا — کیا وہ سمجھاتے ہین ہمکو آنے سمجھانے تو دو

| الف صلوا علی اولی العربی | سید الانبیاء والعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام |
|---|---|---|---|
| خواب سے بیدار حضرت کو کیا | اور پیغام خدا اُن کو دیا | کہ خدا نے یاد آپ کو کیا | تا تقرب کا تمھین دے مرتبا |
| بعدہٗ بیت الحرم مین لیگئے | آب زمزم سے کیا غسل آپ نے | اور پہنا کر لباس جنتی | ظاہر و باطن کی زیبائش کری |
| جب براق اوپر ہوے حضرت سوار | دہنے بائین تھے فرشتے بیشمار | نور کی قندیل کو روشن وہ لے | آسمان تک روشنی کرتے چلے |
| آسمان پر جب ہوئے حضرت روان | بن گئی بس دیکھو راہ کہکشان | الغرض اسدھوم سے حضرت گئے | آسمانون پر بڑے اعزاز سے |
| ہر نبی سے آسمانون پر ملے | انکی تعظیمون سے از حد خوش ہوے | اُس گھڑی ہر اک نبی کہنے لگا | اور غزل یہ شوق سے پڑھنے لگا |

## غزل

محمد پہ جان کو فدا کیجئے گا
تڑپتا ہے دل دیکھنے کو تمہارے

درود انپہ ہر دم پڑھا کیجئے گا
کرم یان کبھی تو کیا کیجئے گا
فدا جان و دل سے ہی یوسف تمہارا

دکھا دو ہمین خاص تم اپنی صورت
چھپو کونسے جھانکے ہی چھپکر خدا بھی
نہ تم دل سے اُسکو جدا کیجئے گا

بھلا اب تو وعدہ وفا کیجئے گا
نہ نظرون سے اب تم چھپا کیجئے گا

الف صلوٰۃ علی اولی العربی
سید الانبیاء والعجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام
اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

سیر کی جنت کی سب درجات کی
مصطفیٰ جسوقت سدرہ سے بڑھے
بعدہ رفرف پہ حضرت ہو سوار
جبرئیلؑ اب رہگئے کان کے کہان
اک عروجی اک نزولی دو کمان
اُٹھگیا پردہ دوئی کا جب یہان
پایا حسن و عشق کا وہان اصل کام

سیر کی دوزخ کے پھر درکات کی
بڑھکے جبرئیلؑ عرض یون کرنے لگے
عرش کے اوپر گئے انجام کار
اور کوئی خدمت مین اُسدم تھا نہان
ایک نقطہ پر ملین دونون یہان
شکل عمرو دیکھی اک اپنی عیان
عشقبازی کی ہوئی منزل تمام

ہر جگہ دیکھائے ڈھنگ کا ثواب
کہ نہین بڑھنے کی اب مجکو مجال
نور کا اک ابر پیدا پھر ہوا
قاب قوسین او ادنیٰ تک گئے
دائرہ پورا ہوا بس وصل کا
یعنی پردہ آئینہ کا اُٹھ گیا
خود کو خود مین دیکھکر حیران ہوئے

ہر جگہ دیکھائے نئے رنگ کا عذاب
گر بڑھون آگے جلا دیوے جلال
قرب حق تک لیگیا حضرت کو گیا
یعنی دو گوشہ کمان کے مل گئے
کہ ہوا الا دل ہوا لا آخر ہوا
عکس بس صورت سے باہم ملگیا
یہ غزل اُسوقت تب پڑھنے لگے

## غزل

وصال یار سے جس دم ہوا ہمین نکلے
مثال آئینہ صورت نما ہمین نکلے

تلاش یار مین سون ہی ہم رہے مدہوش
جو آیا ہوش کہ جانان ملا ہمین نکلے

ہمیشہ ماو شما مین رہے نہ یار ملا
جو پایا یار کو ماو شما ہمین نکلے

نہین ہی فرق یہان اب سوائے نقطہ کے
سمجھو سے اپنی خدا او جدا ہمین نکلے

لحاظ چاہیئے اس بات کا تجھے یوسف
خدا کے نور سے نکلا تو کیا ہمین نکلے

## ترجیع بند

جب سے آدم مین ہوا خانہ نشین نور حرم
دم کشاکش مین ہی مابین وجود اور عدم
جبکہ دم مین ہوا ظاہر کہ یہی ہی ہمدم
مضطرب ہو کے لگا پڑھنے یہ مضمون حرم

یار در خانہ و من گرد جہان می گردم

شمع فانوس کے پردہ مین ہی دیکھو ظاہر
ایک سا جلوہ دکھائے ہی وہ اندر باہر
جبکہ پروانہ ہوا راز دل اس کے باہر
بیقراری سے کہا دیکھو تماشا آخر

یار در خانہ و من گرد جہان می گردم

یار کو دیکھتی پھرتی تھی نظر جو ہر جا
آئینہ اُس کے مقابل مین کہین آ جو گیا
پر نہین اس کا ذرا ابھی نہین باقی تھی پتا
عکس کے ہوتے ہی دو چار لگی کہنے ہوا

یار در خانہ و من گرد جہان می گردم

ماہی تشنہ جو دریا مین پھرے ہے مضطر
بوند لیتی ہے وہ جب پانی کو اوپر آ کر
ڈھونڈھتی پانی کو اور پانی کے خود ہو اندر
ڈوب جاتی ہے بس اس غم مین یہ مصرع کہکر

یار در خانہ و من گرد جہان می گردم

ذرے خورشید کی خواہش مین اڑے جاتے ہین
روزن خانہ سے جس وقت شعاع پاتے ہین
پھر نظر مین وہ کسی کے بھی نہین آتے ہین
خود چمکتے ہین زبان پر یہ سخن لاتے ہین

یار در خانہ و من گرد جہان می گردم

ایک دن پیر طریقت نے کہا مجھ سے یہ حال
جب خود آیا تو خدا اسے ہوا بے پردہ وصال
تو خدا خود ہے خود آواد کے پردہ کو نکال
اس لیئے اپنی زبان پر ہے ای یوسف یہ مقال

یار در خانہ و من گرد جہان می گردم

اس فنائیت نے جب پائی بقا　باب راز در نیاز کا باہم کھلا
ایک وہ کہ کہنا ہے کے تئین　وہ شریعت جان اب تو بالیقین
تیسرے کہ کہنا مت ہر گز ذرا　اُس کو کہتے ہین حقیقت ادلیا
لائق اپنے فہم کے ہر اک کوئی　کرتا حاصل اس سے راز معنوی
آستانہ پر قدم جب کہ رکھا　ہلتی تھی زنجیر بستر گرم تھا
بولے بو بکر اُس گھڑی صدق کا　اور بولا بو الحکم کذب کا
الغرض ہر ایک اصحاب نبی　اس بشارت سے ہوا از بس خوشی

یعنی تین اقسام یہ باتین کہین　اُس دم اللہ نے محمد کے تئین
دوسری مین اختیار ان کو دیا　اس کو کہتے ہین طریقت پیشوا
پس کلام احمدی ہین کل یہ بات　ہوتی ہو ظاہر ہر اک کلمہ کے ساتھ
بعدہ علم اول آخر کا دیا　اور بڑے اعزاز سے رخصت کیا
صبح کو حضرت نے جب یہ ماجرا　بالمشافہ سب صحابہ سے کہا
یہ ہوئے صدیق اس اقرار سے　وہ ہوا بو جہل اس انکار سے
فرط شادی سے ہر اک پڑھنے لگا　اس غزل کو خود بالحان و صدا

# غزل

جب سے ای حسن ازل عالم کو روشن کر دیا
جھانکنے کو دل نے اُس مہمان جانان کیلئے
شعلہ رکارانکو پیش نظر تھا جو خیال
جھانکنا منظور ہے پردہ نشین کو اس لیئے
حسن یوسف کا یہان ہر گز نہ ہوتا راز فاش

گل کھلایا عشق نے سینہ کو گلشن کر دیا
دیدہ منظر کر دیا مژگان کو چلمن کر دیا
خرموسلی جان ہوئی اور دل کو ایمن کر دیا
خانۂ تن مین ہر اک جا دیکھو روزن کر دیا
عشق نے بن کر زلیخا چاک دامن کر دیا

الف صلوٰ اعلیٰ ادبی العربی　سید الانبیا ردا لعجمی
بھیج لاکھون درود اور سلام　اُس مدینہ کے چاند پر تو مدام

جب سنا کفار نے یہ ماجرا
پھر مدینے سے بہت انصار نے
حسب خواہش آپ نے انصار کے

ہر طرح کا ڈر انھین پیدا ہوا
پائی دولت آن کر اسلام سے
حکم ہجرت کا دیا اس واسطے
تب غزل ہر ایک یہ پڑھنے لگا

آپ سے پرخاش وہ کرنے لگے
جب بہت غلبہ کیا کفار نے
تا مسلمان سب مدینے کو چلین
اور فرقت سے ہر اک کہنے لگا

ہر طرح کا رنج پہونچانے لگے
اور مسلمان رنج بس پانے لگے
اور مکہ مین نہین ہر گز رہین

## غزل

گر مدینہ کو نکالا سر پٹکتا جائے گا　　طائر قبلہ نما سا دل پھڑکتا جائے گا
جوش حب احمدی مین ہو گیا ہون مین شہید　　حشر تک خون کا مرے قطرہ ٹپکتا جائے گا
خاک پائے احمدی ملنا مری روز وصال　　نو عروسانہ مرا لاشہ مہکتا جائے گا
حسرت دیدار حضرت مین اگر مین مر گیا　　قرب حق تک روئے احمد دیدہ تکتا جائے گا
گر ہوائے احمدی باغ جنان تک لیگئی　　دمبدم غنچہ مرے دل کا چٹکتا جائے گا
جس کو پینا ہو پئے اب بادۂ عشق نبی　　جام دل اپنا قیامت تک چھلکتا جائے گا
گر نہ یوسف غنچۂ دل وصل احمد سے کھلا　　خار حسرت قبر تک دل مین کھٹکتا جائے گا

الف صلوا علی الدی العربی　　سید الانبیاء و العجمی　　بھیج لاکھون درود و سلام　　اس مدینہ کے چاند پر تو مدام

آپ تنہا جبکہ مکہ مین رہے
اپنے بستر پہ علی کو بس سلا
تین دن اس غار کے اندر رہے
یعنے کفارون پہ کی ازبس غزا

اور ابوبکر و علی ہمراہ تھے
ثور مین آئے وہ باحکم خدا
بعدہٗ وان سے مدینہ کو گئے
انکے اعمالون کی دی انکو جزا
ہو گیا ہر ایک مالامال تب

خالی میدان بس وہ کافر دیکھ کے
آئے وہ خورشید برج ثور مین
چمکا تب خورشید با اوج کمال
کھولا دروازہ سخا وجود کا
یہ غزل پڑھنے لگے اسوقت سب

آپ کے در پہ ہلاکت کے لئے
تاکہ اس جا سے شرف حاصل کرین
اور کفارون کو بتلایا جلال
دولت اسلام دی سب کو بلا

## غزل

دریا تو تنگ ظرف ہی جو اسپہ مثل پڑے　　تو وہ کریم ہے کہ نہ ماتھے پہ بل پڑے
بہتر ہون کیون نہ تیرے امورات دنیوی　　جب ہو نظر خدا پہ تو کیسے خلل پڑے
تیرے عدو کو حال تحمل اگر لکھون　　کچھ شک نہین کہ پڑھتے ہی اسکے اچھل پڑے
تیری صفائی پختہ مزاجی کی گر لکھون　　خامہ کے منہ سے میرے سیاہی نکل پڑے
یوسف کو ہے تسلی ترے جود عام سے　　تشنہ کو جیسے پانی کے پینے سے کل پڑے

الف صلوا علی ادنی العربی | سید الانبیاء والعجمی | بھیج لاکھون درود اور سلام | اس مدینہ کے چاند پر تو مدام

## سراپا حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

عاشقان وصفان احمدی
قد میانہ اور موزون آپ کا
بال انکے تھے سیاہ اور بس دراز
اور پیشانی کشادہ نوردار
آنکھین انکی تھین بڑی سرخی بھری
بینی اونچی اور بتیسی کھڑی
اسقدر شیرین دہن تھا آپکا
اسقدر گردن بھی حضرت کی سفید
سینہ بے کینہ صفا تھا اور بڑا
ہاتھ لانبے تا بزانو آپ کے
اس لئے اس جسم کا سایہ نہ تھا
جس گلی کوچے مین ہوتا تھا گذر

ایسا لکھتے ہین سراپائے نبی
کہ لبھاتا دل کو جان کو پھانستا
بال بال اسمین بھرا تھا حق کا راز
گویا صفحہ نور کا تھا آشکار
آگے پیچھے دیکھتی تھین ایک سی
گویا ہر دم رہتی تھی لب پر ہنسی
چاہ مین آب دہن جبکہ پڑا
میلی اسکے آگے تھی چاندی سفید
گویا اسمین گنج حق کا تھا بھرا
ساق پا سیدھے تھے اور باریک تھے
کہ نہین ہوتا ہے سایہ شمع کا
جھک جاتا تھا ہر اک دیوار و در

کیا لکھون انکا سراپا کیا لکھون
سر مبارک آپ کا سب سے بڑا
رنگ چہرہ کا سفید و سرخ تھا
اور تھین خمدار ابرو بس کھلی
اور سماعت آپکی تیز و صفا
سرخ لب تھے دانت تھے سطور سے
ہے انس سے یہ روایت ظاہرا
اسپہ تھی مہر نبوت ظاہرا
تھا ملائم جسم اطہر اور صفا
جسم سارا آپ کا تھا نور کا
اور پسینہ بسکہ خوشبودار تھا
گویا سرتاپا وہ ظاہر حسن تھے

کہ وہ ہین حق کے ثنا کیا کہون
عقل کامل سے تھا وہ ازبس بھرا
چون گلاب الامتور ماہ سا
ظاہرا معلوم ہوتی تھین ملی
خواب و بیداری مین سنتے ایک سا
ڈبہ یاقوت مین گوہر بھرے
کھارا پانی چاہ کا میٹھا ہوا
جیسے تارا صبح صادق مین کھلا
اور نہ کوئی بال اسپر تھا ذرا
جیسے شعلہ شمع کافور کا
کہ رکھا کرتا تھا دلہن کو بسا
جانے کون انکو سوائے عشق کے

## تضمین غزل حافظ

جہان مین کوئی نہین تیرے حسن کے مانند
تمھاری چشم دلبون پر ہر ایک خواہشمند
کہ روے پاک تراحق کو ہو گیا ہے پسند
غلام نرگس مست تو تاجدارانند
خراب بادۂ لعل تو ہوشیارانند

جو پوچھا بلبل شیدا سے گل سے نازرہ ناز
کہا کہ تجھ کو ہنسی گریہ مجھ کو ہے آغاز
کہ راز فاش ہوا کیسے عشق کا ہمراز
ترا صبا و مرا آب دیدہ شد غماز
وگرنہ عاشق و معشوق رازدارانند

دل طپیدہ پھنسے زلف یار مین اکثر
دلا عجیب تماشا دکھائی دے گا اگر
مثال ماہی بے آب اس مین ہین مضطر
بزیر زلف دوتا چون گذر کنی بنگر
کہ از یمین و یسارت چہ بیقرارانند

بکھرے بال بنفشہ نے اپنے ہو غمگین
ہزار من بلبلین نالان ہین رنج مین گلچین
گلون کے زخم جگر سے ہین پیرہن رنگین
گذار کن چو صبا بر بنفشہ زار بہ بین
کہ از تطاول زلفت چہ سوگوار انند

اگرچہ سب کے دلون مین ہے یار کی الفت
جناب دوست مین دیکھی تری ہے خاک عزت
بجز فقیرون کے حاصل نہین ہوئی وصلت
رقیب درگذرد بیش ازین مکن نخوت
کہ ساکنان در دوست خاکسار انند

خدا کے واسطے اے رند کفر عشق کرو
خلاف بات ہے ان زاہدون کی سب یارو
ملے گی خلد تمھین اس گناہ سے نہ ڈرو
نصیب ماست بہشت ای خدا شناس برو
کہ مستحق کرامت گناہگار انند

چمن مین مرغ نواسنج تیرے پیش دپس
تو چلکے دیکھ تو گلشن مین اے گل نورس
کرین ہین نغمہ تجھے دیکھکر جو ایکی برس
نہ من بر آن گل عارض غزل سرایم و بس
کہ عندلیب تو از ہر طرف ہزار انند

تری طلب مین ہے جولان ہر ایک کا توسن
پڑا ہون مثل سکندر جو مین برنج و محن
مرا قدم نہین اٹھتا کہ راہ تا ایمن
تو دستگیر شو اے خضر پے خجستہ کہ من
پیادہ می روم و ہمرہان سوار انند

شراب عشق کو پی شوق سے ہو نیک سخن
پڑا ہے دیر کے ٹکڑون پہ کیون تو باندھکے دہن
ریا کو دل سے تو کر دور بات میری سن
برو بمیکدہ و چہرہ ارغوانی کن
مرو بصومعہ کانجا سیاہ کار انند

پھنسے ہین دام مین اُن کے جو آن کر آزاد
الٰہی پیچ سے کوئی نہ اُن کے ہو آزاد
رہائی کب ہوئی یوسف کو قید سے صیاد
خلاص حافظ ازان زلف تابدار مباد
کہ بستگان کمند تو رستگار انند

## مناجات

اے خدا جلوہ دکھا دے مصطفےٰ کیواسطے
دید احمد سے خدا کی آشنائی تو ہوئی
اور دنیا مین نہ کر محتاج اور رسوا مجھے
یا محمد پھر دکھا دو منھ خدا کیواسطے
وصل کامل دے خدا تو مرتضیٰ کیواسطے
ظاہر و باطن غنی کر فاطمہ کے واسطے

اور صالح کر تو میری آل کو اولاد کو
اور راہ نیک دے آل عبا کے واسطے
دوستداروں کو مرے بس دے تو حب مصطفےٰ
اور دے تو عشق اپنا اولیاؑ کے واسطے
میرا جینا اور مرنا مصطفےٰ کے ساتھ کر
اور بھی کر حشر میرا انبیاؑ کے واسطے
مرشدوں کو میرے راضی رکھ تو مجھ سے اے خدا
خواجگان چشت و ہادی دہدا کے واسطے
یہ دعا آخر ہے یوسف کی کہ اپنی راہ میں
دے شہادت اُس شہید کربلا کے واسطے
ختم کر مولود با نام خدا و مصطفےٰ
تاکہ ہو مقبول آلِ مصطفےٰؐ کے واسطے

صل یا رب علیٰ خیر الانام
الف مرۃ ثم شاہا السلام
بھیج تو یا رب درود و ہم سلام
مصطفےٰ پر آل پر اسکی مدام

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

## قطعات تاریخ طبع سابق کتاب ہذا

### از مورخ کامل جناب منشی بھگوان دیال صاحب عاقل ایجنٹ مطبع ہذا

گشت شائع از عنایات خدا بار ششم
ترجمان مثنوی مولوی معنوی
کلک عاقل مصرع تاریخ ہجری زد رقم
طبع شد قرآن مرتب در زبان پارسی
۱۳۳۲ھ

### ازجناب مولانا مولوی محمد حامد علی خان صاحب حامد شاہ آبادی محافظ عملۂ تصحیح مطبع ہذا

اینچہ بحریست باخلاق تصوف کہ ازو
ہست جاری زعجم تا بعرب چشمہ فیض
خامۂ حامد سرگشتہ بسال طبعش
فی البدیہہ بنوشت - ای چہ عجب چشمۂ فیض
۱۳۳۲ھ

# خاتمة الطبع

للہ الحمد والمنة کہ کتاب مستطاب مستغنی الاوصاف حاوی مصالح دینی ودنیوی اعنی مثنوی حبر نبیل فاضل جلیل معرفت پناہ حقیقت آگاہ عارف باللہ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ معروف بہ مثنوی مولوی معنوی کہ حقیقت مین بحر عرفان ہے اور متاع دین وایمان موسوم بہ پیراہن یوسفی اردو ترجمۂ مثنوی مذکور مطبع فیض منبع منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین بہ سرپرستی ذی المجد والمحاسن عالیجناب معلی القاب اے بہادر منشی رام کمار صاحب بھارگو دام اقبالہ مالک مطبع ماہ اپریل ۱۹۴۳ء بار ہفتم بتصحیح تام واہتمام مالاکلام بی۔بی کپور سپرنٹنڈنٹ بصد حسن وخوبی طبع ہوکر مرغوب ومطبوع عالمیان ہوئی

اعلان۔ حق تالیف اس کتاب کا مطبع اودھ اخبار مین محفوظ ہے اور رجسٹری اس کتاب کی ۹ جنوری ۱۸۸۶ء مین ہوئی اور نمبر ۱۶ پر درج رجسٹر دفتر رجسٹری ہے

# مثنوی اور اس کی متعدد لاجواب شرحین